عجائب نغمہ تھا ادریس نے گا کر نکش
کہ وحش و طیر بھی صحرا سے خوش

جو تھے از بس وہاں کیفیت گل
ہوئے مصروف گلبازی جزو و کل

کوئی نرگس کی آنکھوں کا ہوا صید
کوئی سنبل کی زلفوں میں آ کے قید

کسی نے دیکھ کر کیفیت باغ
برنگ لالہ کھائے داغ پر داغ

غرض یہ دیکھ کر گلشن کا عالم
فدا بلبل صفت تھی جابجا ہم

وہاں پر کنس نے دم دیکے بھیجا
کہ کھائے جا کے سب لڑکوں کو بھیجا

ہوا لڑکوں میں وہ مشغول بازی
لگا کرنے چمن میں ترکتازی

سری بلدیو کو میدان سے ناگاہ
چڑھا کر پشت پر وہ دیو بدخواہ

ہوا آمادہ اس شوخی پہ وہ بوم
کہ سیکھوں کوہ پر تا ہو یہ معدوم

کیا قد کوہ سے اپنا گران تر
نہ سنبھلے جب گرا تب وہ زمین پر

ہوا وہ تب ہوا یہ آشکارا
کسی بلدیو نے وہ دیو مارا

وہان باغ سے یاران ہمچمن
ہوئی جب بیکرائی سوئے مسکن

عجب ڈھب سے وہاں بھی مشتعل آگ
نجا سکتا تھا کوئی دشت سے بھاگ

عجب ہنگامۂ آتش وہاں تھا
کہ ہر ڈالی پہ مشعل کا گمان تھا

برنگ لالہ تھا ہر نخل پر داغ
میان دشت تھی کیفیت باغ

کسی جانب نہ تھی جائے ہزیمت
نہ آتی تھی نظر راہ سلامت

نہ تھی جبکہ آتش سے رہائی
سبھوں نے سوز دل سے غل مچائی

کرم سے دوستوں کے روز محشر
کریگا آتش دوزخ گل تر

امان دے آتش سوزان سے ہمکو
بچا لے آج اس طوفان سے ہمکو

کہا یاروں سے سب آنکھیں کرو بند
بسوئے خانہ تم پہنچو گے خرسند

غرض کیں سب نے آنکھیں بند باہم
ہوئے داخل شبستان میں اُنہی دم

ہوئی حیرت زدہ دلمیں جزو کل
بہت دلمیں کیا سب نے تامل

غرض سب تھے ہوئے یوں ہر چمن میں
کئے بہر تماشا بھدر بن میں

کوئی مفتون ہوا سرو و سمن پر
کوئی مائل ہوا رنگ چمن پر

کسیکا عشق گل میں سینہ چاک تھا
لگائے دخت رز پر کوئی تھا تاک

قد شمشاد پر کوئی تھا مفتون
مثال فاختہ با جان محزون

قریں تر دیو اک پرلمب تھا نام
بولا کر اوسکو با منصوبۂ خام

بشکل کودک دہ سالہ بنکر
میان کودکان آیا ستمگر

نہ پہچانا اُسے لڑکوں نے زنہار
کنہیا نے لئے جانا یہ اسرار

کیا گردون پہ باد تند کی طرح
ہوئی حاصل انہیں سے بس شادی و فرح

ہوئے تھے عفریت سے بلدیو دانا
ضمیر کافر بدکیش جانا

گرا لیکر جو بھاری بوجھ پتھر
کچل کر مرگیا وہ دیو ستمگر

ہوئے دلشاد موہن اور ملنگ
چلے سوئے مکان دلشاد کودک

میان دشت ہر سو شعلہ انگیز
نظر آئے سبھوں کو آتش تیز

بہم جلتے تھے یوں نخل بیابان
کہ جیسے شعبدے ہوں فروزان

بسان شمع روشن ہر شجر تھا
کہیں تو سب کا وہ سوز جگر تھا

کہوں کیا جو بیان تھی کثرت نار
درختوں میں تھی گل خیز گلنار

جو دیکھا اس طرح آتش کا طوفان
ہوئے سب دوستان کرشن حیران

کرا ہے خلاق لعل آتش و سنگ
ہراسان ہیں سبھی یاران بیرنگ

ترے آگے امان آتش کی ہے تاب
سقر ہو تیرے سیل حکم سے آب

سُنی جب کرشن نے یاروں کی فریاد
تمہیں راہ خداوندی سے وہی داد

کہ خطرہ نہ تم آتش کا زنہار
کہ آتش تم پہ ہو جائیگی گلزار

جو یکساعت میں آنکھیں سب نے کھولا
نہ آتش وہ نظر آئی نہ صحرا

طلسم راز کو کوئی نہ سمجھا
نہ عقدہ رشتۂ قدرت ہوا وا

رہا سربستہ یوں ہی عقدۂ راز
حکایت اور کی راوی نے آغاز

## ادھیائی نوزدہم لغایۃ بست و ہفتم

بیچ بیان توقف ہونے مہاراجہ اندر کے گوکل سے اور پوجا کرنا گوبردھن کا
[illegible] افروختہ ہونا راجہ اندر [illegible]

متعلقہ صفحہ ۵

گوبردھن لیلا



## سری کشن سے اور شرمندہ ہونا راجہ اندر کا

سلف سے برج میں ای نیک اقبال
تمامی برج میں اوس روز شاہا
جو آئی ماہ کاتک کی وہ پروا
نگار و نقش سے ہر بام سنگین
طعام مشکبو و میوۂ تر
شہ گوکل نے با شان صباحی
ہزاروں طرح کی شیرینی نغز
چنی میوہ و طشت زر فشان میں
زنان برج رشک لالہ و گل
جو دیکھا کشن نے یہ ساز و سامان
یہ رنگ آمیزی سقف در و بام
مرتب کس لیے ہی برج میں آج
شہ گوکل نے فرمایا خلف سے
اوسی کیواسطے ہی سب یہ سامان
ز روی لطف برساتا ہی پانی
کہا موہن نے میں آگہ ہوا آج
جہان جو حق بنایا ہوگا الحق
سپہر و باد و آب و آتش و خاک
پرستش نا روا ہی انکی شاہا
وہ گوبر دہن میں شاہا جلوہ گر ہی
دکھائیگا تجلی بیگمان وہ
فزون ہر سال سے برسیگا پانی
بزرگی سے کیا دل میں تامل
کہا شاہ ملائک کی سلف سے

پرستش اندر کی ہوتی تھی ہر سال
سرود و رقص ہوتا تھا ہر اک جا
ہوئی خوش دو زن اعلی و ادنا
بنائے گلشن جنت سے رنگین
معنبر لوزہ و حلوای معطر
کیا ترتیب جشن بادشاہی
فرشتونکا معطر جس سے ہو مغز
یہ نکلیں جو گلستان جنان میں
زر افشان پیرہن پہنی جز وہ گل
بدریا دریسی ہو چہا بنگلے نادان
یہ مشک و عود و عنبر لوز بادام
مگر آئیگا کوئی صاحب تاج
کہ ہی یہ رسم گوکل میں سلف سے
شبستان میں وہ ہوگا آج مہمان
کہ جس سے خلق کی ہی زندگانی
کہ راجہ اندر ہی کہانیکو محتاج
وہان بارش ہمیشہ ہوتی ہوگی مطلق
کیے ہیں جنسے پیدا سب ہی پاک
نہ دنیا انسے حاصل ہو نہ عقبی
وہ پنہان سنگ میں مثل شرر ہی
عیان پتھر سے ہوگا لعل ساان وہ
زراعت ہوگی سب بے جانفشانی
کیا اقبال بےعذر و تعلل
پرستش ہوتی ہی عز و شرف سے

مبارک ماہ کاتک روز پروا
لباس نو بدل کر ہر زن و مرد
سہون نے اپنے اپنے قصر ایوان
ہر اک نے نو بنو پوشاک بدلی
بنائے سب نے با انواع ایجاد
مغنی مطرب و برگ گل و شمع
طعام خوشگوار و پر تکلف
لباس فاخرہ پہنے جسو دہا
ہر اک باروی شکک نار و نارنج
یہ میوہ اور یہ حلوای معطر
یہ فرش قاقم و سنجاب و دیبا
تواضع آج ہی کس بادشہ کی
شہ روحانیان کی آج کودن
جو حق پاتا ہی وہ شاہ نکو فال
کرم سے اوسکے ای ماہ جہانتاب
جو رشوت خلق سے پاتا ہی ہر سال
ولی باور نہیں ہی مجکو یہ بات
یہ پانچون ہیں اوسی یکتا کے محکوم
جو ہی یکتای عالم وہ نہ انکار
کرو اوسکی پرستش با دل و جان
جو مانگوگے ملیگا سبکو بے رنج
یہ سنکر تھے جو دانشمند و بہوش
سب تھے دو چار گوال و گوپ نادان
اوسے موقوف کرکی پوجے کو وہ

ظہور نور ماہ عالم آرا
ترانے عیش کے گاتے تھے ہر در
کیے آراستہ مانند بستان
کہ ہو ہر رنگ کی جسطرح بدلی
شہ روحانیان تا ہوئی دلشاد
سر انجام پرستش سب کیا جمع
بشر جسپر ملے دست تاسف
خوشی سے کرتی تھی سامان ہر جا
برنگ بلبل و طوطی نوا سنج
یہ رقص دلنواز و نغمہ تر
نہیں ہی جو بجز شاہوں کی زیبا
نوید جلوہ ہی کس رشک مہ کی
پرستش ہوتی ہی با صدق باطن
تو رحمت خلق پر کرتا ہی ہر سال
درخت و کشت سب مٹتے ہیں سر آب
تو برساتا ہی پانی ہو کی خوشحال
کہ ہو وی اندر کے قابو میں برسات
کرے موجود پل میں جو کہ معدوم
جسے کہتے ہیں چار وید کرتار
کہ لاتو راہ میں اوسکی یہ سامان
زن و فرزند و مال و دولت و گنج
رہے وہ صورت تصویر خاموش
ہوئی وہ سنکے نادانی سے حیران
نہیں کچہ اسمیں جا حاصل خبر اندر و

یہ دانائی نہیں اے شاہ دیہوش
کنہیائی جو دیکھا ای شہنشاہ
پسند آئی سبھو نکو کشن کی بات
تمامی عورتین اشراف و ارذل
برنگ لالہ و گل شاد و خندان
چنے ہر طشت مین میوہ تر و خشک
چلین مانند کبک نو بصد ناز
گلو مین نیکہ کی پائو مین خلخال
جسودا پالکی مین تھی بصد شان
کہون کیا جو ہوا انبوہ مردم
لگے بجنے دف و نی زیر و بالا
ہوا اوس کوہ پر بارہ ہی پیا
کہون کیونکر نظیر کشن اوسکی
ہوئی وہ شکل نو جسدم ہویدا
جسودہا نند دونو شاد و خرم
پڑا خلقت مین پھر تو ہر طرف غل
نہ پہونچا سانور تہا کہ کوئی پیچ
ہوا لاکہون کو مانع ضعف پیری
بڑہائے اپنے دونون دیکہہ تک ہاتھ
نچھور اونکی طشت و خوان باقی
سبھون کے دل کی بر آئی تمنا
عقیمہ تھین جو نسوان انکو زاد
شفا حاصل ہوئی بس اونکو بے رنج
دیا ہر ہیچ مین بے رنج شاہا
بولائے لشکر باران کے سردار

کہ کیہے طفل نادان کا سخن گوش
مرے کہنے سے ہین سب گوپ گمراہ
دکھائی اوسکو تھی کیا کیا کرامات
کوئی عنڈول مین اور کوئی پیدل
درخشان لعل لب سے دُر دندان
کہ تہی پروردہ جنکی نکہت مشک
منغم مثل مرغان خوش آواز
زمین پر چال سی ظاہر تہا بہونچال
پرستارین لیے پوجا کا سامان
ہزارون عورتین لڑکی ہوئی گم
جہان مین شور شہنائی و دوالا
نظیر کشن اک انسان پیدا
کہ خود ہی کشن موہن بنگئے دو
ہوئے سب مرد و عورت ایسی شیدا
گئے پہر پرستش پہلے باہم
پرستش کو چلے شادان جز و کل
چھلے بازو ہوئے رنجید از رنج
نہ پہونچے کوہ پر بے دستگیری
چلائی تھالیون پر یک بیک ہاتھ
نہ رکہا ایک کا ارمان باقی
کہ نابینا ہوئی شفقت سے بینا
ہوئین امید نور چشم سے شاد
ہوئے محتاج و مفلس صاحب گنج
ہوئی جب اندر کی موقوف پوجا
کہا غصے سے ای یاران غمخوار

شہ روحانیان کی قدر شاہا
رہ خوبی سے کی معقول تقریر
خلائق برج و گوکل کی تمامی
زر افشان پیرہن پہنے ہوئے سب
ہر اک کے دوش پر طشت طلائی
سپاری نارجیل و برگ تنبول
پری پیکر سبھی قامت خوش اندام
شہ گوکل ہوا سوار رتھہ پر
ہوئی دونون روانہ جانب کوہ
ہوا سطح میلا جب تہ کوہ
ہوئی سب برج باسی نغمہ انگیز
سبھی قد سبز عارض سنبلیں مو
مکٹ سر پر لباس زر ہے تن مین
جو دیکھا سب نے ہنگام پرستش
پرستش سانوری موہن کی کرکی
چڑھے مردم نہان ملکر جو یکبار
ہزارون و کے کچلے زیر کہسار
شہا اب سن کمال صاحب کوہ
ہر اک تھالی کی لوزو میوہ تر
کیا دل سے پذیرا سب کا سامان
جو گونگے تہے اونہین گویائی بخشی
جذامی تھی جو اک مدت سے بیمار
غرض مقصد سبہون نے اپنے پائے
ہوا شاہ ملائک کو بہت غم
سلامت سے ساکنان برج ہر سال

بہلا کیا جانے یہ نادان لڑکا
ہوئی قایل جوان و کودک و پیر
ہوئے راہی سبھی کوہ نامی
برنگ غنچہ پان سے لعل تھے لب
نہ پہونچے ماہ کی جسکو صفائی
لیے سب تھالیون مین غول در غول
دلاویز و دل آزار و دل آرام
بٹھائے گود مین پور دلاور
کیا خلقت نے زیر کوہ انبوہ
فرشتون نے کیا گردون پہ انبوہ
برنگ عندلیبان دلاویز
جسیم و مہ جبین و چار بازو
درخشان گوہر دندان دہن مین
چلے لیکر سرانجام پرستش
طواف کوہ کی نیچے اوتر کے
تلاطم پڑ گیا بالای کہسار
سرانجام پرستش سے گرانبار
کہ دیکھا خلق کا جسدم یہ انبوہ
مزے سے نوش فرمایا اوٹھا کر
کرم نے شکلین کین سب کی آسان
جو تھے بہرے اونہین شنوائی بخشی
کری جلد اونکی تن سی صورت مار
خوشی سے شام کو سب گہر کو لوٹے
بہائے چشم تر سے چشمہ یم
مری گرد تھے پوجا شاد و خوشحال

کنہیا کے کہے سے بے تامل
کرو طیار جلدی لشکر ابر
خدنگ برق چھوڑو آسمان سے
کرو بارش یہان تک لاابالی
کیا برپا حصار چرخ پر شور
فلک نے برق کی چمکائی شمشیر
لگے پڑنے جو ہر جانب سے اولے
جو تھا سرگرم برق انداز باران
تھی مہتابی مہ ان مین روشن
لیے زرین علم تھی برق انور
غرض جب برج پر آئی یہ آفت
لگی ہر دربہ گرنے برق پر برق
نہ پہونچا جب کوئی اوسکا ہی داد
چڑھا ہی اندر لیکر فوج و لشکر
غنیم آیا ہی سر پر ہمکو ڈر ہی
پرستش اندر کی ناحق مٹائی
تشفی کی کرم سے سبکی یکبار
بچائیگا تمھین تیر و تبر سے
غرض ارشاد موہن سے تمامی
گئے نزدیک گوبردھن پی داد
کرو سب زور یا زور آشکارا
کیا چارون طرف سے زور سب نے
بدست چپ سر انگشت خنصر
جو قدرت کشن نے کی اپنی برپا
کنہیا نے کہا سب مرد و زن

ہوئی طاعت سے میری منحرف کل
کہ ہی تاخیر مین مجکو نہین صبر
کرو آتش عیان آبی کمان سے
سمندر آج سب ہو جای خالی
سحاب و برق نے ہر سو کیا زور
لیا گوکل کو فوج ابر نے گھیر
کہے تو توپ کے پڑتے تھے گولے
تواتر تیر باران کا تھا سامان
سوارون کے سنگین چمک جاتے تھے تو
پھریری سرخ بادل کی تھی جسپر
ہوا برپا وہان شور قیامت
بڑھا پانی تو سب ہونے لگے غرق
سبھون نے نندجی کی جاکے فریاد
تفنگ و تیر برساتا ہی سر پر
غضب ہے تو عدو سے بے خبر ہی
بڑی آفت ہمارے سر پہ آئی
کہا خطرہ نہین ہی تمکو زنہار
امان دیگا ابھی دشمن کی شر سے
چلے نالان بسوی کوہ نامی
مچایا جاکے اوسجا شور فریاد
ذرا این بھی تمھین دونگا سہارا
نہ اوٹھا تب مچایا شور سب نے
اوٹھا کر مثل گل کہا سکتر
ہوا وہ کوہ برگ گل سے ہلکا
کرو تم آکے زیر کوہ مسکن

مناسب ہے سزای خام مکاری
نکالو تو بہا ہی عدو پر شور
کرو طوفان باران آشکارا
کیا جب اندر نے اسطرح ارشاد
بجایا رعد نے نقارۂ جنگ
کیا گردون پہ سیکھون نے گھٹا توپ
کہا جو گوشہ قوس قزح تھا
دہوان گردون ہوا تو پونگی مارے
گھٹا کے ہر طرف کالے پیادے
روان تھے لشکر باران کے آگے
ہوئے از بسکہ ہیبتناک مردم
یہ باندھا باد و باران نے وہان تار
کہ ای فرمانروای برج گوکل
زن و فرزند زخمی ہین ہمارے
کہان ہی اب وہ تیر اکشن پیارا
جو دیکھا کشن نے خلقت کو بے صبر
تمہاری جسنے کہائی ہی مٹھائی
کہ وہ چلکر وہان فریاد باہم
زن و فرزند اور گوسالہ و گاو
کہا موہن نے اوسجا خلق سے تب
جو تھے آفت زدہ وہ جی سے بیزار
کنہیا نے بدست پاک ناگاہ
جہکا ساعد ہوئی ٹیڑھی آرنج
اوٹھایا کوہ موہن نے بیکدست
نکر نا خوف تم گرنے کا زنہار

کہ بد سے بھی ہوئی ہی آدمی خوار
کرو کوشش سب اے ابر غران شہ زور
بہا و سیل یم سے برج سارا
ہوا ہر سو سے غران لشکر باد
فلک نے ابر سے کی بارش سنگ
صدای رعد سے تھی غرش توپ
روان تیر شہابی ہر طرح تھا
تھے باروت کے دانے ستارے
چڑھائے دوش پر آبی کبادے
کہ جسکے ڈر سے کوسون خصم بھاگے
مچا غوغا پڑا ہر سو تلاطم
ہوئے گرداب غم مین سب گرفتار
گرفتار غضب ہین ہم خرد و کل
پڑے ہین سیل خون مین غرق ساری
کیا برباد جسنے برج سارا
نظر کی آسمان پر شورش ابر
لڑائیگا اندر سے وہ خود لڑائی
بدل ہو مین شریک راحت و غم
دیا برج سے سب لیکے ہمراہ
اوٹھاؤ کوہ پاؤگے امان سب
کنہیا کا کہا کرتے تھے لاچار
اوٹھایا کوہ سنگین جو صورت کاہ
نہ پہونچا دست بازو کو ذرا رنج
ہوا شاہ ملک کا حوصلہ پست
سہارا انکو دیتے رہنا ہر بار

ہر اک جانب سے کرنا استواری
کرونگا سکی خاطر جانفشانی
ہوئے سب گوپ خواب خوش مین مشغول
سحاب و رعد و برق و باد ملکر
نہ تھی جنبش ادہر سے باد خزان سے
غرض اسطرح شاہا سات دن رات
کنہیا کشن منموہن بہاری
سہارا دو مجھے تم جا بجا سے
سبہون نے الغرض شور و شغب سے
اوٹھایا کوہ تونے بہجا با
ہمارے دست و بر مین ہی تہی یارا
ہمارے دست و بازو و کمر پر
اوٹھائے ہین ہم اسکو کام ناکام
ہوا خم ڈگمگایا کوہ بہاری
مچایا سب نے غل ہی ہی گرا کوہ
ہوئے دلشاد مردم تھے جو دلگیر
کسیکو تہا نہ خوف عذر غران
سپاہ ابر کے گھوڑے ہوئے لنگ
سحاب و برق و باران کا گھٹا زور
یلان فوج گردون اشک ریزان
کمال شرم سے دلمین ہوا آب
ہوا دل صاف تب جانا یہ اسرار
ادب سے کی زمین پر جبہہ سائی
فرشتونکو پلایا آب حیوان
وہی ہی تو کہ مارا جسنے راون

لگد اور چوب سے باہوشیاری
فلک سے جب تلک برسیگا پانی
گزند باد و باران سب گئے بہول
ہوئے کوہ گران پر حملہ آور
توانا وُن کو جیسے ناتوان سے
رہی کثرت سے بندرابن مین سب آب
کف نازک پہ رکھے کوہ بھاری
لگد سے چوبدستی سے عصا سے
لگائی چوب اپنی ہر طرف سے
نسمجھا دلمین کچھ انجام اسکا
اوٹھا ہین کوہ مثل سنگ پارا
کف نازک سے اب اسکو رہا کر
تو کر یک لحظہ جاکر خواب و آرام
ہوا لرزہ سبہون کے تن مین جاری
غضب سے کہا کے لنگر خم ہوا کوہ
شہنشاہ و جوان و کودک و پیر
سپر تہا کوہ بہر تیر باران
پیادے ترکتازی سے ہوئے تنگ
ہوا کم کوس رعد و چرخ کا شور
ہوئی سب آبرو کہو کر گریزان
خودی کا چشم باطن سے اٹھا خواب
کہ ہی یہ فی الحقیقت کشن اوتار
ثنا خوان یون ہوا با خوش ادائی
کیا دریا مین مدہ کیشب کو بیجان
اوٹھایا آگے اب کوہ گوبردہن

گرو خوف ہوا دہشت نے آب
غرض سب نے بزیر کوہ جاکر
یہان کچہ جاگتے تہی کچہ تہی سوتے
نکرتا تھا وہ بارش سے تزلزل
نہ باد و برق کا چلتا تہا کچہ زور
برستا تہا ادہر دن رات پانی
ز روی خندہ کہتا تہا ہر اک سی
اوٹھاؤ کوہ اے یاران غمخوار
کہا اے شمع بزم دلربائی
نہ تھمتا یہ نہوتے ہم جو موجود
کسی طاقت ہی انسان و ملک کے
ہوئی تجکو بہت تکلیف و ایذا
یہ باتین سنکے موہن مسکرایا
نہ سنبہلا کوہ ٹوٹی چوبدستی
ہوئی یارونکو حاصل شرمساری
غرض اسطرح شاہا روز اور شب
برابر سات دن یون مینہ برسا
ہوئے تیرون سے ترکش سبکے خالی
پکہالو نکا ہوا سب صرف پانی
جو دیکہا اندر نے یہ صدمہ باہی
بجھی کاہون دلمین آتش شک
ہزارون آنکہہ سے ہو کر مشتاق
کہ تونے کوہ مندراچل اوٹھایا
سدا شیو کے لیے شیرین کیا سم
نہین پایا ہی کوئی کچہ ترا بہید

رہو آرام سے سب اہل خواب
جداگانہ بنائے خانہ و در
روان تھے چرخ سے پانی کے سوتے
تنک سے جسطرح اہل تحمل
نہ بادل کا اثر کرتا تہا کچہ شور
ادہر ہر دم تہا شور شادمانی
کہ تم غافل ہوئے میری کمک سے
گرانی سے کرو مجکو سبکسار
ابہی تیری ہی نازک تر کلائی
کہ پلکر پل مین ہوتے سب نابود
اوٹھائے کوہ افزونتر فلک سے
سراپا درد کرتے ہونگے اعضا
ثنا کی کوہ نیچے کو جھکایا
ہوا نازل یکایک سو ہی ہستی
ہنسے موہن سنبہالا کوہ بھاری
ہم دلشاد و خندان خلق تہے سب
حصار کوہ گوبردہن نہ ٹوٹا
ہوے سب صرف گوالے لاابالی
ہوئی میگہونکی ضایع جانفشانی
لڑائی چھوڑکے بھاگے سپاہی
ہوا روشن دل شاہ ملائک
وہان آیا حضور شاہ خالق
رساتل سے زمین کو تو ہی لایا
تو ہی نکلا ستون سے بنکے ضیغم
زمین و آسمان و ماہ و خورشید

کرم سے عفو کر تقصیر میری
کہ بہیجا مین نے تجہسے کی دلیری

غرض جب انند یون التجا کی
سری موہن نے تب عفو خطا کی

دیا خلعت کیا خوش ہو کے رخصت
گہرون میں اپنے برج آے سلامت

سراسیمہ ہوا سیکہون کا انبوہ
کہنیا نے زمین پر رکہدیا کوہ

مکان میں اپنے آیا خرم و شاد
ہوئی سب خلق بند ابن میں آباد

# ادھیای بست و ہشتم

جانا نند کا واسطے نہانے کے جمنا مین اور لیجانا ملازمان برن موکل دریا کا نند کو پاتال میں اور چھوڑ لانا وہان سے کنہیا کا

کہا سکھدیو نے ای نیک خسرو
سناؤن تجکو اب افسانہ نو

اگر دل ہو جسکے سننے سی ترا شاد
کہا شہ نے کہ کہیے جلد ارشاد

کہا شاہ ملک جب آسمان سے
ملا تہا آکے شاہ وہ جہان سے

مہ کاتک کی اکادشی دل افروز
اوجالے پاکہ کی دہمی تہی اس روز

سحر اکادسی تہی سبکو مرغوب
کہ جسکا برت ہی ہر برت سے خوب

برای غسل اوس دن صبح کو نند
گئے سوی جمن دلشاد و خرسند

برن تہی حاکم دریا جو مشہور
ملازم اوسکے ہر جو پر ہیں مامور

لب نہر جمن وہ حسب معمول
بکار غسل تہے اوس وقت مشغول

اونھون نے نند کو دریا مین پکڑا
کیا پابند موج آب دریا

گلے مین کر کے محکم طوق گرداب
گئے لیکر حضور حاکم آب

برن نے کچہ نہ پوچہا جرم و تقصیر
تہ دریا کیا پابند زنجیر

سنا جب نند دریای جمن سے
مکان پاک میں اپنے پہونچے

کمال انتظاری سے جسودھا
ہوئی بیتاب بے صبر و شکیبا

پڑا غل درمیان خویش و فرزند
کہ دریا سے کہین غایب ہوے نند

نہنگ آسا نے رکہا شکم مین
پہنسے گرداب یا طوفان غم مین

نہیں کہلتا ہی انکا حال افسوس
خبر لاتا نہیں ہی کوئی جاسوس

یہ سنکر گوپ دوڑے عام اور خاص
میان آب گہ دوڑے تہے غواص

ہزارون کوس ماہی جال ڈالے
جسودہا رہ نہیں کرتی تہین نالے

بہت کی جستجو مین جانفشانی
نپائی نند کی لیکن نشانی

تہکے تیراک ہارے غوطہ زن سب
پہرے مایوس گہر کو مرد و زن سب

کنہیا نے سنا یہ وحشت میں حال
تو سمجہا ان نے کی ہی یہ چال

شناور مثل غواص برد ست
کنارے سے میان آب کی جب

برن کے گہر میں پہونچے شتابی
کہ جیسے مہ میان برج آبی

جہان تک خویش و یاران برن تہے
تہ دریا خوشی سے ہم سخن تہے

جو کالی ناتھہ کو دیکہا در سب
یہ ہیبت چہا گئی گویا مرد ب

برن نے کار پردازون سے جسدم
خبر پائی کہ آیا صاحب یم

ہوا دہشت سے پتا اوسکا پانی
تو کی آغاز اوسنے مدح خوانی

کہا کی بخت نے میرے ترقی
کہ دیکہی آج وہی انور کی تجلی

بجا ہی کر شکر مہربانی
کرون قدمون پہ میرے جانفشانی

تجہے زیبندہ ہی صاحبکلاہی
ترے خادم ہیں ماہ و مہر ماہی

نہی خادم مرے جنکی بدولت
ہوا حاصل مجھے فخر و سعادت

ستایش کی برن نے اسطرح جب
خطائیں سب انوری دیں عفو کین سب

برن کو کر کے شفقت سے رضامند
پدر کو گہر میں لائے شاد و خرسند

جسودہا خوش ہوئی بلدیو دلشاد
ہوے سب گوپ جی غم سے آزاد

برن کا جب کہا یہ نند نے حال
تعجب میں ہوئے سب گوپ اور گوال

کہا بیشک یہ معبود جہان ہی
و لیے ہمکو نہیں اب تک نشان ہی

دکہائے سبکو جنت تب نشان ہو
دل پر وہم سے باہر گمان ہو

کنہیا نے وہان بے رنج و محنت
دکہائی سبکو سیر باغ جنت

ہوئی شب سب ہی ہی گوپ خاموش
رہا گلگشت جنت کا نہ کچہ ہوش

پڑا پہر آنکہ پر جلباب غفلت
پہنسے دنیا میں ہو کے سیر جنت

نہ وہ جنت وہ گلشن نہ وہ باغ
رہا حیرت کا دل مین مشتعل داغ

## ادھیائی مشتمل بست و ہشتم

### بیچ بیان چیر ہرن لیلا کے

زنان برج اکدن اہی شہنشاہ
نہانے آئین جمنا مین سحرگاہ

کرون کیا شرح انکی خوبروئی
ہویدا تن سے سر تا پا نکوئی

لب جو رکھکے سب پیراہن زر
گئین عریان بدن پانی کے اندر

درخشان آب سی یون سبکے تن تھے
مہ و خورشید گویا موج زن تھے

کنھیا سیام سندر غیرت گل
سراپا عشوہ و ناز و تجمل

کہون کیا لعل لب کی آب اور تاب
نہ لائے تاب جسکی مہر و مہتاب

رخ پر نور پر خال سیہ فام
شفق مین جسطرح ہو کوکب شام

وہ گیسو غیرت مشک تتاری
نہو پھندے سی جسکے رستگاری

بدن مین وہ قبای اطلس زرد
کہ آگے جسکے اطلس چرخ کی گرد

لبون سے متصل مزمار خوشرنگ
صدا سے جسکی پانی ہو دل سنگ

جو دیکھا گوپیون کا یہ تماشا
عجائب سیر کی موہن نے اوسجا

میان برگہای شجرہ سخت
کیے پنہان وہ زرین جامہ و رخت

وہ نکلین سب جو دریا سے نہا کر
نہ دیکھے اپنے اوسجا کسوت زر

جو تھین عریان بدن وہ صورت گل
ہوئین پھر مائل دریا جز و کل

لگین کہنے بہم سب ہو کے مایوس
کہ آیا آبرو مین فرق افسوس

برہنہ جائینگی کسطرح ہم گھر
مٹا صد حیف ننگ و نام شوہر

اونھون سے اک پری پیکر کی پڑی آنکھ
پیارے کشن موہن سے لڑی آنکھ

کیا اوس نازنین نے دیکھکر شور
کہ پنہان ہی فراز نخل پر چور

تجھے ہم نیک سیرت جانتی تھین
سزاوار خلافت جانتی تھین

پسر تو شاہ کا ہو کر بنا چور
ہوا تو مال دزدی کھا کے شہ زور

سنینگے گر ہماری خویش و خاوند
سمجھینگے شہ گوکل کا فرزند

اسمین خیر ہی ہای شوخ و بیباک
حوالہ کر ہماری جلد پوشاک

تمہاری ہی سراسر اسمین تقصیر
کرو تقصیر مت بیجا نہ تقریر

بدن مین سبکے پوشاکین زرافشان
کمر تک موی زلف عنبر افشان

سنو تھین کم صباحت مین زیادہ
لبو تھین رنگ اور رخسار سادہ

لگین آپسمین ہنسنے ہنسکر نہانے
ادائین سب لگین اپنے دکھانے

سبھون کے موے زلف عنبرین تار
روان پانی پہ گویا بچہ مار

قیامت قامت و رفتار آفت
نگاہ ناز آشوب قیامت

گل لالہ سے رنگ رخ دوبالا
سواد خال سوز داغ لالا

سواد خال رخ پر مجکو شک ہی
کہ آئینے مین عکس مردمک ہی

پر طاؤس زرین بال سر پر
کہ شرمندہ ہو جس سے افسر زر

گلے مین مشکبو پھولون کا مالا
کہ رنگ حسن ہو جس سے دوبالا

خیال سیر دریا دل مین لایا
لب جو دشت بندرابن مین آیا

سبھون کی لیکے پوشاک معنبر
ہوا پنہان سر نخل قدم پر

جو تھا راز نہان سے دزد محرم
نہ چھوڑی طیلسان کوئی نہ محرم

نہ دیکھی پیرہن کی جب نشانی
خجالت سے ہوئین سب پانی پانی

نگاہ شرم سے ہر سو نظر کی
نہ دیکھی شکل دزد پیرہن کی

کہینگے کیا ہمارے شوہر و خویش
کرینگے مکر سے کیا حیلہ ہم پیش

بچشم تر یہ کہتی تھین بصد آہ
کہ دریا سے بسوی نخل ناگاہ

نظر آئے میان برگ درخت
ہوئین سب مبتلای آفت سخت

کہا سب نے کہ ای غارتگر ہوش
ہوا تو کرکے چوری خوب روپوش

تجھے کہتے تھے سب پور شہنشاہ
نہ تھے تیری سیہ قلبی سے آگاہ

ہماری آبرو سب تونے کھوئی
نہین کرتا ہی ایسا کام کوئی

مقرر آج دینگے تجکو تعذیر
کہ کی ہی نامناسب تونے تقصیر

کہا موہن نے با ناز و تبسم
کہ غافل رحمت سے کیون ہو گئین تم

برہنہ آئیو سب ای نکوبخت
جو آؤ میرے آگے دون تمھین رخت

کہا ہی یہی یہ کہتا گیا ہی موہن
حضور مرد عریان کیونکہ ہو زن

کہ ہم گوکل مین عالی خاندان ہین
شرف مین تجھسے اشرف ہین گوالان

نہین جیسے یہ خوشطبعی ہی زیبا
ظرافت ہی تنک ظرفونکا شیوا

پدر نے بھیجے ہمیشہ جسکا جعفرات
کرے وہ ضحک و خندہ جیسے ہیہات

ہمین ہوتی ہی حق دیر موہن
نہو تو مثل خار راہ رہزن

کہا موہن نے بیجا ہی یہ تقریر
نہین ہی کچھ مقام شرم و تشویر

برہنہ آو میرے روبرو سب
تمہارے حق مین گرچہ یہی ادب

ردا و مقنعہ و محرم پہنکر
شتابی جاو گھر کو شادمان تر

غرض موہن نے جب دم کی یہ تکرار
ہوئین بے پردہ راضی جار ناچار

لباس شرم مثل گل کیا چاک
نکل آئین میان جیسے بیباک

برنگ ماہ عریان سینہ و تن
ہوئین حاضر حضور کشن موہن

برہنہ آئین سب بے لوث پوشاک
برنگ روح چھوڑے جسم ناپاک

ہوئین جب گوپیان آکر فسون
کہے اشعار مین نے یہ مکلف

کہ ہر مستور سے گوکل مین شاہا
ہوئین عز و شرف مین وہ دوبالا

کنہیا اونکے آنے سے ہوا شاد
کیے ملبوس زرین سبکے امداد

ہوئین رخصت پہنکر پیرہن سب
گئین سوی شبستان غنچہ زن سب

اوتر کر نخل سے دلشاد موہن
ہوا رونق فزای مسند زرین

فسانہ سنکے یہ شاہ نکوکار
ہوا گرداب حیرت مین گرفتار

کہا سکھدیو جی سے ای نکو ذات
خلاف بید کی موہن نے یہ بات

کہ تھے سب کشن نور ذات یکتا
زبان سے ہی تھین کیسے بید پیدا

جو تھے دنیا مین ارباب ضلالت
براہ نیک کی اونکو ہدایت

خلاف شاستر کرتا تھا جو کام
اوسے تعذیر کا ہوتا تھا احکام

زنان غیر او سنے بے محابا
برہنہ دیکھ لین ای پیر دانا

شنہ ذیشان سے تب بولا برہمن
کرون ای نہان یہ تجبہ روشن

لکھا ہی بید مین ای شاہ گیہان
نہائے زن اگر دریا مین عریان

تو بیشک وہ گرفتار الم ہو
قیامت مین اسیر درد و غم ہو

جو عریان غیر کے آگے نہ آئے
رہائی دام عصیان سے نہ پائے

گرفتار عذاب اونکو جو پایا
نگاہ پاک سے موہن نے دیکھا

کیا اونکو عذاب حشر سے پاک
چھپایا سبکا پردہ دیکے پوشاک

ہوا یہ سنکے شادان شاہ بیرید
گلون سے پر کیا دامان سکھدیو

## ادھیای بست و نہم

مشتمل بر پنج ادھیای متضمن رہس لیلا ادھیای اول

برہمن ذی شعور و صاحب گنج
ہوا میزان کب سے یون گہر سنج

کہ جب وہ سانورا فرخندہ بنیاد
ہوا بڑھکر جوان مانند شمشاد

کہون کیا مین فن وضع روی روشن
مہ کامل ہو جیسے جلوہ افگن

خذر جس سے کرے افعی وہ گیسو
امان مانگے کمان جس سے وہ ابرو

ادا بانکی مژہ سیدھی نگہ شوخ
نہ دیکھی جسکی جانب مہر و مہ شوخ

وہ چشم شوخ صیاد زمانہ
کرے مژگان سہی آہو کو نشانہ

دہان لعل مین درہای دندان
شفق مین جسطرح کوکب درخشان

نمود سبزہ و کم کم رخ کے اوپر
لبون پر کچھ کچایا سبزۂ تر

لب شیرین پہ خال مشک پرور
نمکس چھٹی ہو جیسے انگبین پر

عذار سیمگون پر چاہیے تل
ملے کافور مین کہتے ہین فلفل

قد و قامت شبیہ سرو نوخیز
تکلم صورت طوطی شکر ریز

جو دیکھا حسن وہی عالم آرا
ہوئین سب گوپیان محو نظارا

ہوئین پروانہ سب او شمع رو پر
لگن مین اگی اشک آئے باہر

ہوئین شیدای نظارہ جزو و کل
فدا ہون وہی گل پر جیسے بلبل

کوئی وابستۂ زلف سیہ تھی
کوئی مجروح شمشیر نگہ تھی

رخ گلرنگ پر تھی کوئی مفتون
برنگ جام می با چشم پر خون

کوئی اودس سرو قد پر اونرہ شوق گلے مین مثل قمری کستی تھی طوق
کوئی شیدا لب شکر شکن پر کوئی دیوانہ تھی سیب ذقن پر
غرض جب یون تمان ہیج ہو گو گل جمال کشن پر مائل ہوئین گل
ہوا آپس مین سبط مہر و الفت تذرو مومہ مین ہو جیسے محبت
ہوئی مرمن جو دلمین الفت پاک ہوا پیراہن شرم و حیا چاک
ہوا ہنگامہ مہر و وفا گرم ادہا ٹہونون طرف سے پردہ شرم
خصوصا رادہکا محبوبہ خاص در شہوار کان مہر و اخلاص
سری موہن پہ تہی سو و لسے شیدا نشان مہر تھا جو ہوئے پیدا
یہ الفت تھی میان جان و جانان کہ تھے یکدل و تن دو قالب اک جان
بہم ہو ئیہ تھا باطن مین اسطرح دل و جان مین نہو کچہ فرق جسطرح
یہ تھا جو پسے اونکے آشکارا کہے تو ایک صورت تھی دو بارا
ہوئی یون کشن کو رادہا جو منظور ہوئے دنیا مین رادہا کشن مشہور
محبت کا گرامی ہی وہ پایا کہ رادہا نی شرف موہن پہ پایا
نہین کچہ شیدہ معنی اسکی ہین عام کہ رادہا پہلے پیچہے کشن کا نام
بلے دونون ہین یون باطن مین باہم کہ جیسے لفظ سے معنی ہو توام
غرض جب یون ہوئی باہم محبت شہا سن گو ہونگی اب حکایت

## اودھیائے سی ام متعلقہ بست و نہم

دوسرا ادہیای منجملہ پنج ادہیای رہس لیلا کے

شب مہتاب تھی جب اے شہنشاہ کیا آراستہ سید انجمن خرگاہ
منور کی فلک نے ماہتابی ہو ہو روشن چراغان شہابی
جوانان چمن نے بادہ نوشی مرتب کی چمن مین محفل مے
چمن مین سبزہ تر سے اراپا بچھایا فرش مخمل کا مصفا
ہوا اسخت چمن پر خسرو گل خوشی سے جلوہ گر یا صد تجمل
لگی ہر غنچے کی منہ سے گلابی ہوا ہر گل کا چہرہ آفتابی
رخ لالہ ہوا شبنم سے یون تر عرق ہو جسطرح مہوش کے منہ پر
چمن مین مثل رندان شرابی ہوئی حاصل گلونکو بیحجابی
میان ہر چمن بدست لالہ ہتیلی پر لیے رنگین پیالہ
خوشی سے ہر گھڑی تھا جرعہ آشام پیا پی ناپیا تھا جام پر جام
جو دیکھا باغ مین لالے کا یہ ہنگام کہا گل نے نہایت ہو کے دل تنگ
نکر تو آج کچہ حیلہ حوالا جو جام بادہ لایا ہی تو لالا
ہوا ای مشکبو سے ہر گل خشک ہو مشکین برنگ نافہ مشک
شب مہتاب مین گلہای گلشن کہون کیا صورت اختر تہی روشن
شعاع نور سے ہر برگ صحرا چمکتے تھے برنگ شعلہ ہر جا
کہین سنبل نے کہولا اپنا گیسو بچھایا دام تار عنبرین مو
کسی جا درخت نے ہو کی ترنم چمن مین صحبت مے گل سی کی گرم
سمن سے سرو نے کی آشنائی تہی سی آنکہ نرگس نے لڑائی
کہین صد برگ نی باشادمانی سبدل کی قبای زعفرانی
کہین شبو لیے اپنی صراحی گلونکو دیتی تھی جام صباحی
سمان تھا دو و غنا کا مین کہون کیا عجب شور ترنم ہر جگہ تھا
جو تھے مرغان گلشن تھے گویا فراز شاخ گلبن پر دو رویا
کہین بلبل با آہنگ [illegible] بروی شاخ گل تہی نغمہ انگیز
کہین طوطی تہی با صد عشوہ و ناز لب شکر شکن سے نغمہ پرواز
کہین قمری بروی سرو [illegible] سنج برنگ نغمہ پردازان نوا سنج
حریم باغ مین بے رنج [illegible] ہزارون ناچتے تھے کبک و طاوس
مغنی طائران نغمہ آہنگ لب شیرین سی تھے ہر جا [illegible]
عجب نغمہ وہان ہر تار کا تھا کہ بلبل محو موسیقار کا تھا
جو دیکھا چاندنی کا یہ تماشا ہو مشتاق موہن سیر گل کا
سر طاوس شکل افسر زر کیا جاہ و حشم سے زینت سر

تن نازک پہ پہنا جامۂ زرد
مکان سے اپنے بارخسار تابان
گیا جب باغ مین وہ سرو گلگشت
نظر آئے جو وہ گیسوی خمدار
غرض گلگشت گلشن سے کنہیا
نی رنگین کی سنکر دلبر تابان
ہوئی اوسدم اونھین بیقراری
کہون کیا حال اونکی بیکلی کا
تغیر ہو گیا اونکی قبا مین
بسوی دشت بیتابانہ دوڑی
جو تھی کوئی اسیر ننگ و ناموس
غرض جب آئین وہ پریان غیرت شمع
تماشا دیکھکر یہ گوپیون کا
جمال و حسن مین تھین وہ جو یکتا
سبھونکی زلفہای عنبرین فام
مسی مالیدہ وہ لبہای گلرنگ
کہون کیا گوپیونمین جان ہو تن
دیا بوسہ کسیکے لعل لب پر
ہوئے ہنسکر کسی گلرو سے ہمدوش
کسیکی نازکی پر ہوکے مائل
اونھونکی دیکھکر یہ دلربائی
سجاتا تھا چمن مین بانسری سیام
جہان تک دشت مین ٹوٹی پڑی تھی
ہزارون گوپیان سی کشش تنہا

کہ جائے جب سے چشم زار کا درد
چلا مثل صبا سوی بیابان
عروسان گلستان نے کیا عشق
بنفشے کو ہوا فالج کا آزار
ہوا دلشاد جب ان عسکہ شاہا
لگائے لالہ و گل نے ادھر کان
کہ چھوڑا سب نے کارخانہ داری
وہ جانے جسنے دیکھا یہ تماشا
کہ پہنا پاکا سر مین سر کا پائین
برنگ عاشق دیوانہ دوڑی
رہی بے اختیاری سے وہ مایوس
ہوئین صحرای رشک خلد مین جمع
بہت شادان ہوا دلمین کنہیا
ہوئے سیمین بران باغ شیدا
برای صید دل تھین صورت دام
چمن مین دیکھکر سوسن ہوا دنگ
ستارونمین ہو جیسے ماہ روشن
کیا غنچے کو رنگ رشک مین تنگ
سمن سے سرو ہو جیسے ہم آغوش
کیے ہاتھ اوسکی گردنمین حمائل
چمن مین آنکھ نرگس نے چھپائی
طرب سے گل تھے خندان ہو رجام
لگائے کان سننے کو اڑی تھی

لبونپر رکھکے فرماز خوش آواز
پڑا جو پرتو رخسار زیبا
جو دیکھا حسن موہن کا تجمل
جو نرگس نے وہ دیکھا روی زیبا
سجائی وہ لب شیرین سے مزمار
گیا جو گوپیون نے نغمہ وہ گوش
ہوئین گھر سے وان سے بیابان
کوئی دوڑی جو گھر سے اپنے بیتاب
بہنکر بیخودی سے کوئی فی الحال
سٹھاکر کوئی گریان طفل نادان
ولیکن عشق نی کھینچا جو دامان
کہون کیا مین جو کیفیت تھی اوسدم
سبھون کے ساتھ باصد خندہ و ناز
جو تھین وہ لالہ رو غنچہ دہن سب
ہر اک بادام چشم و نار پستان
ہر اک گلگون قبا گل پیرہن تھی
جو دیکھا سیام نی جلوہ یہ بن تن
کسیکا گیسوی مشکین بصد شوق
کسی مہوش کے دیکر ہاتھ مین ہاتھ
غرض اسطرح جب گلشن مین بے شرم
گلون نے یہ جو دیکھی بیحجابی
نہالان چمن سب جھومتے تھے
کرون کیا مین بیان کیفیت دشت

بصد شان و شکوہ و عشوہ و ناز
ہوا عالم دو بالا چاندنی کا
ہوئے شرمندہ گلشن مین لالہ و گل
ہوئی سو آنکھ سے محو تماشا
ہوئے سب مست وحش و طیر یکبار
کیا ہر اک نی خواب و خور فراموش
نہ خوف شوہری نی شرم عزیزان
و فور شوق سی مانند سیماب
حمائل بانہونمین کانونمین خلخال
مکان سے اپنے دوڑی سوی میدان
رہا حالت یہان پہنچی وہان جان
پرستان کا نظر آتا تھا عالم
ہوا با نغمۂ مزمار دمساز
ہوئے مفتون جوانان چمن سب
ہر اک کا پر شکر سیب زنخدان
برنگ گل شکر شیرین دہن تھی
ہوا عشرت طلب گنج چمن مین
کیا ہالہ گلے مین صورت طوق
بزیر شجرہ تر لیگئے ساتھ
کنار و بوس کی صحبت ہوئی گرم
لگائی اپنے موہنہ پر آفتابی
ادب سے پائی مو مین جو ستی تھے
کہ تھے گرد بیان مشتاق گلگشت
ولیکن مقصد دل سکو بخشا

## ادھیای سی و یکم متعلقہ اسکنت دہم

تیسرا ادھیای منجملہ پنج ادھیائے رہس لیلا کے

ازل سے گرم ہی ہنگامہ عشق — سر ہر نامہ ہی سرنامہ عشق
جہان مین عشق کا ہی گرم بازار — متاع عشق کے ہین سب خریدار

ہو راہ عشق مین مٹ کے فدا ہی — مہیا اوسکو دیدار خدا ہی
دلائی ہی جسنے لذت عشق — وہ ہی دانا ہی قدر نعمت عشق

ملا ہی فاختہ کو عشق کا ذوق — کہ ڈالے ہی گلے مین حلقہ طوق
شراب عشق سے ہی مست بلبل — کہ عشق گل مین کرتی ہی سدا غل

دل پروانہ ہی جو عشق سے جمع — سمجھتا ہی گل تر شعلۂ شمع
خوشا وہ دل جو ہی منزلگہ عشق — خوشا وہ سر جو ہی گوی عشق

اوٹھایا گوپیون نے عشق کا حظ — مجازی مین حقیقی کا ملاحظ
جو کامل عشق مین تھین بیشتر وہ — ہوئین سب عاشقونمین نامور وہ

حیا و شرم و صبر و طاقت و ہوش — گیا سب عشق موہن مین فراموش
کوئی سودے سے تھی آشفتہ احوال — کسیکو گیسو پیچان تھی خلخال

لب شکر شکن پر کوئی ہر دم — مگس کیطرح ملتی تھی کف غم
کوئی تھی کشتۂ ابروی خمدار — کوئی تھی عشق کا کاکل مین گرفتار

صدای نی پہ پروانہ تھی کوئی — شعاع رخ پہ پروانہ تھی کوئی
غرض اسطرح سندران نکو کار — شراب عشق موہن مین تھین سرشار

کنھیا سانورا محبوب عالم — عزیز خاطر ہر جن و آدم
نگاہ ناز سے با خوش ادائی — وہان کرتا تھا سبکی دلربائی

برنگ شاہدان غمزہ انگیز — صدا ہی نی سے تھا ہر دم دلاویز
عجائب نازنین و طرفہ محبوب — زمانہ طالب و تھا وہ مطلوب

کرشمہ دلربا و عشوہ دلبر — تکلم دلنواز و روح پرور
نگہ جراح و مرہم نہ اشارہ — ادا آرام جان قاتل نظارہ

زبان برج بادلہائی مضطر — فدا تھین اوسکے ناز دلبری پر
نہ تھا صبر و شکیبائی کا یارا — جدائی کی کشش کی تھی ناگوارا

بلے ہی عشق بازی آفت جان — کہ آخر مشکل و اول ہی آسان
دیا لاکھون نے راہ عشق مین سر — ہوا لیکن نہ کار عاشقی سر

حقیقی ہو محبت یا مجازی — بہت مشکل ہی کار عشقبازی
بہار زندگی ہی وصل جانان — جدائی عشق مین ہی آفت جان

اوٹھانا کوہ کا ہی سہل ای دل — ہی بار ہجر لیکن سخت مشکل
سزای عشق ہر انسان نہین ہی — زبان برج کو صد آفرین ہی

## ادھیای سی و دوم متعلقہ بست و نہم

چوتھا ادھیای منجملۂ پنج ادھیای رہس لیلا کے
بیچ بیان چھپنی سی کرشن کے گوپیون سے اور ڈھونڈھنا گوپیونکا

چمن مین بزم عشرت جب ہوئی گرم — گلون نے منہ پہ کھینچا دامن شرم
کیا ناز و ادا سے طرفہ آہنگ — ہوئی آغاز حسن و عشق مین جنگ

فریب حسن غالب عشق پر ہی — ادا حسن سے ٹکڑے جگر ہی
کیا ہی حسن کا جسنے نظارہ — جگر ہی غمسے اوسکا پارہ پارہ

ازل سے حسن مین ہے کج ادائی — کہ ہی طینت مین اونکی بیوفائی
وفا اسکی نہین ہے آب گل مین — نہین ہی مہر ہرگز اسکے دل مین

قتیل ابروی جانان ہین عاشق — اسیر زلف محبوبان ہین عاشق
نہین عاشق کو بدروی آرام — شکیبائی قرار و صبر و آرام

حسینونکا ازل سے ہی یہ انداز — ہمیشہ عاشقون سے کرتی ہین ناز
مری گھنشیام محبوب دو عالم — بروی دلفریب زلف پرخم

خرامان ناز سے صحن چمن مین — برنگ غنچہ رنگ اپنے ہین من مین
زبان برج پہ خون ہو رہی تیغ — جگر پر عشق کی کہائی ہوی تیغ

تمامی گرد موہن حلقہ کیے — [illegible] بیٹھی ہین جیسے ستارے
[illegible] — کہ تیغ عشق سے تھا دل دو پارہ

کوئی خال رخ تابان پہ مفتون
خدنگ عشق سے دل پارہ پارہ
نظر آتا تھا یون ابروی انور
خدنگ غمزہ و تیر ادا سے
سجاتا تھا عجب انداز سے وے
کھڑے تھے نخل مو مغنیہ بیہوش
سمان تھا بانسریکا یہ یہان پر
تمنای ہم آغوشی مین بیہوش
زر و ہی نار معشوقانہ مو مین
ہوا خود غائب و خاموش کی نی
وہین بیتاب یون ہوے سیام سندر
غم ہجران ہوا اونکو وہ دشوار
بلے ایسا ہی عشق کو بیان تھا
چمن مین ڈھونڈھتی پھرتی تھین ہر جا
کبھی کہتین نہین ہی ایک سرو
قد و قامت مین ہی تیرے برابر
سراپا باغ تجھسے مشکبو ہے
ترے مانند رنگین رخ ہی اوسکا
کوئی کہتی تھی نرگس سے بصد شوق
چمن کا سب تو جلسا دیکھتی ہی
نہین معلوم وہ صنم کہان ہے
کوئی کہتی تھی سنبل سے بصد غم
جو دیکھا ہو بتا دے بے خطر تو
ترا سا زرد پیراہن سراپا
عنادل سے کوئی کہتی تھی کہ

کوئی لعل لب خندان پہ مفتون
سراپا کشتۂ تیغ نظارہ
قمر ہو جسطرح ہالے کے اندر
نگاہ شوخ و چشم دلربا سے
کہ تھا سرو سمن بر عالم میں
ہر اک برگ شجر تھا صورت گوش
کہ زہرہ ناچتی تھی آسمان پر
کھڑی تھین صورت شمشاد خاموش
ہوا پنہان میان کنج گلشن
نہان شیشے مین جیسے قلقل می
کہ ماہی جیسے ہو دے آب مضطر
کہ تن جان حزین کو ہو گیا بار
کہ وہ قالب تھین وہ روح ان تھا
روان وہ یا صفت آنکھوں سے آنسو
نہین کوئی ہی تجسا راست ونکو
نزاکت مین وہ ہی تجسے فزون تر
تو ہر گل سے چمن مین سرخرو ہی
عنادل با نسیری اوسکی ہی گویا
بصارت مین تجھے ہر گل سے ہی فوق
گل و بلبل کا چرچا دیکھتی ہی
چمن مین یا کہ صحرا مین نہان ہی
کہ ہی تیری سی الف سیام پر خم
پریشانی پہ میری کر نظر تو
مرے محبوب کے تن پر ہی زیبا
کہ ای ہمدرد مشتاقان مضطر

صنم کی آنکھ سے تکتین لگی تھین
کنہیا سیام سندر غیرت گل
عجب تھا نغمۂ نی شور افگن
جگر ہر ایک کا کرتا تھا بسمل
عجائب نغمۂ نی دلربا تھا
وہ عالم تھا صدای نی کا بہمن
ہر اک گوپی تھی محو چشم موہن
خیال خانہ و نی خوف شوہر
چھپا گلشن مین یون وہ فخر گل
زبان ہیچ عشاق کنہیا
کہون کیا اونکا حال اشکباری
ہوا وہ رنج ہجر کشن سے حال
ہوئین آنکھین سبھونکی غمسے خونبار
کوئی کہتی تھی ای سرو سرافراز
زر دی راستی کر مجھے اعلام
کوئی کہتی تھی گل سے با غم و درد
مرا محبوب گم ہی اس چمن مین
کہین دیکھا ہو گر وہ عالم آرا
نہین ہی خواب یکدم تجکو زنہار
مرا موہن جو ہی سرمایۂ ناز
کہین دیکھا ہو گر اوس گلبدن کو
وہ گیسو مثل نافہ مشکبو ہی
کوئی صد برگ سے با حالت زار
بتا دے گر مجھے احسان ہی ترا
گلوں کے عشق مین گشتہ ہی تو

برنگ نرگس شہلا کھڑی تھین
میان حلقۂ نسوان گوکل
برنگ مار تھی خود رفتہ ہر زن
ہدف کرتا تھا سبکے سینہ و دل
کہ ہر شمشاد مثل بت کھڑا تھا
نوای بلبلان جیسے چمن مین
خدا ہو جسطرح نرگس پہ سوسن
سراپا غرق آب دیدۂ تر
کہ گل مین بو ہو جیسے برگ مین رنگ
جو تھین از بسکہ مشتاق کنہیا
کہ جوی خون تھی ہر مژگان اشکبار
گذرنا ایک پل کا اونکو تھا سال
برنگ غنچہای لالہ و نار
سبھون سے راستی مین تو ہی ممتاز
کہین دیکھا ہی وہ سرو دلارام
کہ بلبل آہ کرتی تجپہ ہی سر در
کہ جان جسکے لیے بیکل ہی تن مین
لب ہر برگ سے کر آشکارا
چمن مین رات دن رہتی ہی پیدا
ترے مانند آنکھ اوسکی ہی طناز
بتا دے ورسے خستہ تن کو
شباہت تیری اوسکی ہو بہو ہی
میان باغ یہ کرتی تھی گفتار
کہ تجبا ہی جگر صد پارہ میرا
ہمارے گل کی پائی ہی کہین بو

کہ اوسکے ہجر مین دل ہی مین خون
تعشق مین کوئی قمری سے دگیر
تھے قربان ہو ہمین دل اور جانسے
ترے مانند وہ ماہ دل افروز
ہوا گم ناگہان اس انجمن سے
غرض سب آگئے یان بعد از باغ
گل و بلبل کہین دیکھے جو ہمدوش
جگر صد لخت دل صد پارہ غم سے
کوئی نرگس صفت تھی غمزدہ حیران
جدائی مین ہی بیتاب سب ہین
نہین سکتی ہین سہے کچھ جدائی
یہ کہکر شاخہای گل سے ناگاہ
تجلی رخ روشن سے یکبار
نظر آیا جو وہ گلرو چمن مین
کیا دیدار سے آنکھونکو پر نور

سراپا چشم تر ہی مثل جیحون
ز روی درد کرتی تھی یہ تقریر
ملا محکو مرے سرو روان سے
چمن مین ناچتا تھا شب کو ہر روز
خزان مین جسطرح بلبل چمن سے
تفحص کرتی تھین سینہ تھا پر داغ
ہوئین غمسی بہت بیتاب و بیہوش
گریبان چاک سرتا پا الم سے
عنادل کیطرح تھی کوئی نالان
تب پر سوز غمسے جان بلب ہین
بدل ہی مجھے اونکو آشنائی
ہوا پیدا اگر جیسے ابر سے ماہ
ہوا صد مطلع خورشید گلزار
تو گویا آئی جان رفتہ تن مین
غم دوری کیا نزدیک سے دور

تجھے لعل لب گل کی قسم ہی
کہ ای شیدای عشق سرفراز
کوئی طاؤس سے کرتی تھی گفتار
سجاتا تھا لب شیرین سے مزمار
جو دیکھا ہو کہین اونکو نازنین کو
بزیر ہر نہال و ساحل آب
نظر سرو سہی آئے جو باہم
پریشان رخ پہ موی عنبر آمود
غرض موہن نے جب یہ حال دیکھا
خدنگ عشق سے میرے ہین بسمل
شتابی انسے ملنا لازم ہے
دکھایا گوپیون کو روی روشن
جو دیکھا گوپیون نے روی انور
تنون مین غمزدون کے تاب آئی
مقام نغمہ عشرت ہوا گوش

دہان لیکے چل جہان میرا صنم ہی
فدای قامت بالای شمشاد
کہ ای رقاص بزم عیش گلزار
کہے تو بلبلین کرتی ہین گفتار
تسلی نے مری جان حزین کو
برای سیام تھین بیصبر و بیتاب
چبھا آنکھونمین خار حسرت و غم
ہوا سے جسطرح آتش پہ ہو دود
کہ میرے عشق مین گوپی ہین شیدا
طریق عشق صادق مین ہین کامل
جدا احباب سے رہنا ستم ہے
کیا رشک فلک داماں گلشن
ہوئین شاداب مانند گل تر
سہون نے دولت گم گشتہ پائی
ہوئین دلشاد موہن سے ہم آغوش

## ادہیای سی و سوم متعلقہ بست و نہم

پانچوان ادہیای منجملہ پنج ادہیای رہس لیلا کے

کیا جب جلوہ وقت شب قمر نے
ہوای سرد نے با تازہ کاری
کنہیا دیکھکر کیفیت ماہ
لباس گوپیان سرخ و معطر
کسیکا روی رنگین غیرت گل
کوئی رشک رخ خوبان چین تھی
دکھا کر کوئی چشم سرمہ آلود
شکنج زلف مین کوئی سمنبر

لگے زہرہ فلک پر رقص کرنے
چمن مین ہر طرف کی مشکباری
تمامی گوپیون کو لیکے ہمراہ
زر افشان صورت خورشید انور
کسیکی زلف پیچان رشک سنبل
غرور حسن سے چین بر جبین تھی
دل صافی دلان کرتی تھی پر دود
دل عشاق کرتی تھی مسخر

ہوی ہر سو کواکب مشعل افروز
ہوا ہر گل می شبنم سے مدہوش
گیا خندان برنگ گل چمن مین
زمین نازک بدن ہر نازنین تھی
کوئی مانند نرگس شوخ دیدہ
کوئی تیر نگہ سے کرکے آماج
کوئی شیرین کلامی سی بصد ناز
تمامی گوپیان باعشوہ و ناز

ستارون مین ہوا گم اختر روز
کیا مستی نے ہر سو باغ مین جوش
قبای غیرت صد برگ تن مین
کوئی شہ رو تھی کوئی یاسمین تھی
برنگ سرو کوئی قد کشیدہ
متاع دین و دل کرتی تھی تاراج
شکیب و صبر مین تھی رخنہ انداز
موہن سے تھین با غنچہ دمساز

کبھی دریا پہ ہوتی سیر و گلگشت
کبھی نظارۂ کیفیت دشت

کبھی گلشن میں سیر سبزہ و گل
چمن میں نغمہ زن مانند بلبل

می و پیالہ سے سرمست و سرشار
لب نہر و میان دشت و گلزار

سری موہن سے تھیں مشغول عشرت
نہ گھر کی یاد نہ شوہر کی ہیبت

غرض حسب تمنا مقصد دل
ہوا موہن سے ہر گوپی کو حاصل

ہوئیں سب کامران با شادمانی
ملی سبکو مراد نوجوانی

سحر کنج چمن سے حسب ارشاد
گئیں سب اپنے اپنے گھر کو دلشاد

سنا جا شوہری و خوشنود من نے کچھ حال
ملے خویش و برادر فارغ البال

شہا جو کوئی نہ یاد حکایت
سنائے یا سنے با صدق نیت

عذاب دو جہان سے پاک ہووے
حساب حشر سے بیباک ہووے

## ادھیای سی و چہارم

جانا راجہ نند کا واسطے پرستش دیبی سرستی کی گنگا کی کنارے اور لپٹنا سانپ کا پانو نندجی میں اور چھوٹنا کنہیا کی قدم کی برکت سے اور جانا آدمی بنکر خلد کو

بوقت صبح بندرابن سے اک روز
رئیس برج با پور دل افروز

عزیز و اقربا سب لیکے ہمراہ
بصد شان و شکوہ و حشمت و جاہ

سوی گنگ ای شہنشاہ نکو زاد
گیا بہر طواف سرستی شاد

پرستش سرستی کی کر کے اوسجا
ہوا شب باش شاہ ماہ سیما

میان شب جب اے شاہ خردمند
ہوا خواب شکر میں بیخبر نند

توانا دشت سے نکلا وہ یک سانپ
کہ جاتی کوہ جسکو دیکھکر کانپ

سو پائیں شاہنشاہ اجگر
غضب سے پانو میں لپٹا ستمگر

جو لپٹا پانو میں پیچ در پیچ
کیا زنجیر ساں مضبوط ہر پیچ

سو چپکے سے بسوی رب اے شاہ
شہ گوکل نے کروٹ لی جو ناگاہ

ہوا معلوم بھاری پانوں شہ کو
مخوف چونک اوٹھا شاہ خوشخو

جو کی وا چشم دیکھا سانپ کالا
ہوا دہشت سے لرزاں شاہ والا

پڑا غوغا یہ ہر سو بارگہ میں
کہ لپٹا سانپ کالا پائے شہ میں

پھنسا پھندی میں افعی کی شہ نند
پڑا گویا کہ پانوں میں جگربند

ہر اک جانب سے دوڑے مرد و زن سب
ہوی بالین شہ پر حلقہ زن سب

فسونگر من میں سب کرتے تھے تدبیر
کہ کیجے سانپ کو افسون سے تسخیر

کوئی کہتا تھا یوں کچلو سر مار
نہ پہونچے پای شہ کو تا کہ آزار

یہ سنکر شور و غوغا سیام سندر
شتابان آئے بالین پدر پر

جو دیکھا پانو میں لپٹا ہوا مار
کیا ضرب قدم سے اوسکو مسمار

زمین پر تب گرا وہ ہو بیجان
ہوئی اوس سے ہویدا شکل انسان

حسین خوب رو و نازک اندام
ادب سے اونسے کی پابوس سیام

تماشا دیکھکر یہ خیل مردم
بیابان تحیر میں ہوئی گم

کہا تب نند نے ای زادہ مار
حقیقت اپنی کر سب مجھسے اظہار

کہ جسم مار سے کیونکر یکایک
ہوا تو آدمی رشک ملایک

کہا پہلے تھا میں قوم برہمن
مرا تھا نام دنیا میں سودرسن

مکان میں انگرا عابد کے اک دن
ہوا میرا گذر ای نیک باطن

جو تھا میں دولت دنیا سے مغرور
نکی پابوسی درویش مبرور

غرور زر سے ای خاقان ذی ہوش
فقیر و نکی تواضع کی فراموش

قدمبوسی نکی درویش کی جب
ہوا آزردہ پیر بے ریا تب

دعای زشت دی عابد نے یکبار
ہوا میں آدمی سے صورت مار

رہا میں پیچ و خم سے بسکہ بیکل
نہ نکلا پر مری تقدیر کا بل

بہت مدت سے پیچ و تاب میں تہا
تخلل میرے خور و خواب میں تھا

ہوا تابندہ میرا آج اختر
کہ رکھا کشن نے پا میرے سر پر

سری موہن کے اب فیض قدم سے
ہوا آزاد میں اس پیچ و خم سے

رہائی کی نہ تھی کچھ اور تدبیر
ہوا پانوں کا تیرے آگے زنجیر

غرض یہ نیند سے کہکر سودہ رسن | گیا سوی مکان یار پری وشن
وہان سے صبح با جاہ و حشم نند | مکان مین اپنے آئے شاد و خرسند

## ادھیای سی و پنجم

بیچ بیان مارنے سنکھچوڑ دیو کے بندرابن مین

شب مہتاب مین بکہرے وہ زہرہ وشین | خوشی سے دشت مین تھا جلوہ افگن
رفیق و مونس یار و برادر | چمن مین ہر طرف پھرتے تھے خوشتر

کوئی تھا نغمہ زن مانند بلبل | کوئی دلشاد و خندان صبح رنگ گل
کوئی تھا صوت قمری نغمہ سنج | کوئی سرگرم گلبازی تھا بیرنج

زنان برج بار رخسار روشن | وہان آئین پی دیدار موہن
ہوئین خوش بوئی سے ہین جزو گل | قمر سے کبک جیسے گل سے بلبل

قضا را سنکہچوڑ آیا وہان پر | کہ تھا سب دیوزادون سے وہ بدتر
بحکم کنس آیا وہ ستمگار | کہ پونزنند کو پہونچائے آزار

ہجوم گوپیان تھا جس جگہ پر | بکہرو سیام مثل ماہ و اختر
ہوا وارد وہان وہ دیو ناپاک | بلای آسمان جیسے سر خاک

بچھایا دشت مین گلدام تزویر | کیا سب گلرخونکو اونسے نخچیر
ہوئین جادو سے اوس ساحر کی بس مین | پہنسین جیسے کہ چڑیان قفس مین

سبہونکو الغرض کرکے گرفتار | سو متھرا چلا دیو نگونسار
تمامی گوپیان بیہوش بیزار | دوان دنبال دیو آدمی خوار

کنہیا نے یہان اس شاہ خوشخو | ندیکھا دشت مین جب گوپیونکو
ہوا ظاہر فریب دیو غدار | پئی مکار دوڑے لیکے سب یار

رہا جب فاصلہ دو چار فرسنگ | بجائی اوس جگہہ فرماز خوشرنگ
پڑی جب گوش مین آواز ہر بار | ہوئین سب گوپیان غفلت سے ہشیار

وہ ظالم خوف سے گھبرا کے بھاگا | قضا کو دیکھکر تھرا کے بھاگا
جو بھاگے شیر سے ممکن ہے جان بر | مفر دست اجل سے پر کہان ہے

شتابی جا کے پہونچے سیام سندر | اگاڑی بھاگنے پایا نہ کافر
وہ ماری مشت سنگین اوسکے سر پر | کہ ٹوٹے استخوان گردن و سر

جبین مین اوس کی تھا اک لعل خوش رنگ | ہوا اوس لعل کے لالچ مین دلتنگ
جو اوسکو نزع مین تھا لعل کا دھیان | بہت مشکل سے نکلی جسم سے جان

بلے دیتے ہین بیشک جان زر پر | مثال جان نہان یہ کہتے ہین پتھر
سخی کرتے ہین صدقے جان و مال پر | سدا رہتے ہین غم سے فارغ البال

غرض جب اوسنے دی جان ہو کے دلتنگ | تو آیا دیو یہ کہتا سری جنگ
بشکل گاو نر آیا وہ شیطان | سمیٹے دم کیئے دونون کھڑے کان

نوکیلے سینگ مثل نوک ناوک | برنگ شاخ بالا آسمان تک
اوڑاتا تھا زمین خاک سم سے | گرا آتا تھا درختون کو وہ دم سے

غرض جب یہ آئے وہ بندرابن مین آیا | ہوئی اندوہگین ساری رعایا
سنا گھنسیام جسدم یہ احوال | دوان آئے بسوئے دیو دجال

جو دیکھا کشن کو دیو زبون نے | کیا بالیدہ مغز اوسکا جنون نے
جھکا دی سینگ ظالم نے زمین پر | کہ پھینکے سیام کو چرخ برین پر

نہ اوٹھا طاقت ظالم سے جب سیام | ہوا شرمندہ آخر دیو ناکام
ہوا محجوب سب یون نگونسار | کنہیا نے پکڑکر حشر کار

زمین پر اوسکو پٹکا صورت سنگ | اوکھاڑے سینگ توڑے ناخن چنگ و
سر و سینہ مین وہ بیٹھا اوسکی جب درد | ہوئی جان تا لب افسردہ مین گرد

ہوا جب گاؤ کی احسن فلک نے | فلک سے پھول برسائی ملک نے
کہا سب مین نے پایا خوش ادائی | سنو اب کشن و کیسی کی لڑائی

## ادھیای سی و ششم لغایت سی و ہفتم

بیچ بیان جنگ کیسی دیو اور سری کشن کے

بیان جنگ کیسی دیو اور سری کرشن جی کے



متعلقہ صفحہ ۷۰

## شنکھ چوڑ بدھ لیلا



شہا جب کنس نے پائی یہ خبر
کہ برہما سر کو بھی کھینچا نہ کر
ہوا یہ سنتے ہی بیتاب دل میں
بڑی سوزش سراپا آب و گل میں

رفیق کنس کیسی نام تھا ایک
مشیر محرم راز بد و نیک
بلایا کنس نے اوسکو باعزاز
کہا ای ہمنشین و محرم راز

تو ہی میرا ترقی خواہ دولت
ہمیشہ ہی شریک رنج و راحت
نہین مخفی کوئی تجھسے مرا بھید
تو ہی ہمصحبت و ہم جام جاوید

بہت مین نے براے دفع دشمن
زراہ عقل کی تدبیر ہر فن
ہوا نخل تمنا پر نہ شاداب
نپایا شجرہ امید نے آب

اگر بیخوف و دہشت جا کی تو آج
کرے دشمن کا بندابن سے اخراج
عدو ہو دفع اور دل ہو مرا شاد
کرون مین بندگی سے تجکو آزاد

یہ سنکر کنس کا ارشاد کیسی
سو موہن چلا دلشاد کیسی
یہ دیکھو بزدلی ناداں کی خو شتر
کہ با این دست و پا و سینہ و سر

شبیہ اسپ بنکر وہ ستمگار
چلا سوی اجل از بہر پیکار
جو تھا شب کو زرہ ہو رہا نکام
زمین پر ٹاپتا جاتا تھا ہر گام

قدم جرات سے رکھتا تھا اگاڑی
ولے ہیبت سے پڑتا پیچھاڑی
غرض ٹلی کر گڈا اک پل مین فرسنگ
وہ بندرابن مین پہونچا جا کی شبرنگ

کنہیا سیام بایاران دمساز
میان سبزہ کرتا تھا تگ و تاز
قوی ہیکل جو دیکھا ادہم نو
جہندہ ہم پرندہ ہم سبکرو

جو تھا دانا دل و آگاہ باطن
ہوا آگہ یہ گھوڑا ہی کوئی جن
سواری کی نہین شایستہ ہی یہ
سزای چوب کی بایستہ ہی یہ

یہ کہکر سانورے نے چابک و چست
پکڑ کر دُم جو پٹکا ہو گیا سست
نہ شیتک کام آئی اوسکی نی لات
نہ منہ زوری چلی کچھ اوسکی ہیہات

گرا میدان مین بیدم ہوکے گھوڑا
اوسی جا چار جامہ جانکا چھوڑا
سنا جب کنس نے یہ حال شبرنگ
ہوا رنج و الم سے سخت دلتنگ

ہوا غمسے خمیدہ صورت نعل
گرائے دیدہ خونبار سے لعل
غرض کیسی ہوا دنیا سے جب دور
حضور سیام نارد آئے مسرور

ثنا کی سانورے کی سو زبان سے
ہوئی پھولونکی بارش آسمان سے
کیا نارد کو رخصت شاد و مسرور
چلے خود گھر کو با رخسار پر نور

ملا ستے مین بھوماسر جفا کار
سپاہ حاکم متھرا کا سردار
ہوا موہن سے وہ آمادہ جنگ
سر موہن پہ پھینکے سنگ پر سنگ

اوسے موہن نے مارا آخر کار
گرا بیجان زمین پر دیو غدار
وہان سے شاد و خندان کشن و بلرام
سو دولتسرا آئے سبکگام

کہا سکھدیو نے ای شاہ نامی
تو ہی سب بادشاہون مین گرامی
بیان ماجرای برج و گوکل
کیا سب مین نے باشرح و مسلسل

کنہیا کا سرود و رقص و رنگ
حریفونکا وہ حال کشتی و جنگ
وہ الفت گوپیونکی وہ صفائی
وہ اونکا عشق اونکی دلربائی

کہا سب بہاگوت مین جو قم ہی
نہین کچھ اسمین شاہا بیش و کم ہی
اب آگے شہر متھرا کا بیان ہے
عجب قصہ عجائب داستان ہے

زبان عاجز ہی میری اون بھی کم ہی
کرونگا کل بیان گر دم مین دم ہی

## ادھیائ سی و ہشتم

بیچ بیان شہر متھرا کے اور کیفیت وہان کی

سحر کہ برہمن باشوکت و فر
ہوا جب جلوہ فرما تخت زر پر
پریچھت سے مخاطب ہوکے یکبار
ہوا شیرین زبان یون شکر بار

کہ اکدن کنس تنہا بر سر تخت
فلک سے کر رہا تھا شکوہ سخت
وہ نارد دیو رکہہ آئے وہان پر
بہت کی کنس نے تعظیم اٹھکر

کہا نارد نے ای سردار متھرا
نہین ہی آز کچھ تجپر ہویدا
ہزارون جسنے مارے پلتن دیو
وہی ہی کشن یہ فرزند بسدیو

نہین ہی نند کا فرزند موہن
وہی ہی جو کہ کہتے تھو برہمن
وہ دختر تو نے جو پتھر پہ ماری
وہ تھی لڑکی جسودا کی پیاری

ہوا ہی برج مین پیدا جو بلدیو
پسر بسدیو کا وہ بھی ہی بیرو
شکم مین وہ رہنی اوسکو چھپا کر
رہی گوکل مین تیرے ڈر سے جاکر

کہا تھا سب نے پہلے یہ مین نے تحقیق
سچا نا قول میرا تو نے تصدیق
نہین بہتر یہی مگر ہمین خطا ہی
وہ ہوتا ہی جو قسمت مین لکھا ہی

ہوا غمگین یہ سنکر شاہ متھرا
برنگ برق ابر غم مین تڑپا
لگا آگ بہر سیر مسرور
ہوے ناردک ہڑے کفار سے دور

پریشان کنس رنج و درد و غم سے
روان دریا مژگان سے ہمہ
برون خانہ آیا با دل زار
کہا دیوون سے ای یاران غمخوار

زنانا ظلم سے تم نے اوجاڑا
کرو طیار اب جلدی اکھاڑا
غضنفر سی ہوا تم سب ہو خونخوار
کرو آراستہ سامان پیکار

کنہیا مار کے دیوان لاغر
ہوا ہی جنگ و کشتی مین دلاور
بولا اکر آج دیکھون زور اوسکا
زمانے مین بہت ہی شور اوسکا

دلاور مجھسے کہتے ہین زبانی
نہین دنیا مین کوئی اوسکا ثانی
غرض دیوون نے جب یہ حکم پایا
اکھاڑا ایک میدان مین بنایا

چنے ہر جا سر میدان ہیجا
کہین چار آئینہ جوشن کسی جا
ہزارون جنگجو دیوان عزین
زرہ سینون مین سر پر خود زرین

سپر کاندہو پہ ہاتھو مین لیے تیغ
ہوی ہر جا فراہم صوت میغ
بلندی پر بچھایا ایک اورنگ
کہ گردون دیکھکر جسکو ہوا دنگ

پہنکر خود و جوشن شاہ متھرا
ہوا اوس تخت پر خود جلوہ فرما
بچھائین سیکڑون کرسی تہ تخت
سران فوج بیٹھے اونپہ کم بخت

یلان و پہلوان جو جو تھے نامی
جمے اکثر قرینے سے تمامی
کمان اک کھینچکر لائی وہان پر
کہ تھی وہ قوس گردون سی گرانتر

کپل نام ایک ہاتھی تھا سیہ مست
فلک تھا جسکے آگے موبر سے پست
وہ ہاتھی جسکی ہیبت سے دیو کو
پریشان ڈر سے ہو شیرونکا انبوہ

چلا آئی آسمان پر گرد خرطوم
تو جائی گردن پیل فلک گھوم
جو مارے کوہ کو ردون ریزہ کر
گرے روی زمین پر کہا کی چکر

در ناورد پر اوسکو سر راہ
کیا لاکر کھڑا ناخیل گمراہ
یراق جنگ جب یکجا ہوی سب
نظر کی کنس نے چارون طرف تب

وہان پر اک جوان تھا نام اکرور
سعادت سی جبین تھی جسکی پر نور
زبس وہ شخص پیر پارسا تھا
نکوکاری سے مقبول خدا تھا

نظر وہ کنس کو آیا نکو کیش
کہا اوس سے بلطف بیش دربیش
نہین سمجھا ہی میرا یار کوئی
نہین سمجھا مرا غمخوار کوئی

کرون کیا خلق کی تیری مین تعریف
مربی جانکر دیتا ہون تکلیف
پسر جو نند کی ہین کشن و بلرام
مرے دشمن ہین دونون ہر عالم

سنا ہی سب نے تو بھی جانتا ہی
بخوبی تو اونھین پہچانتا ہی
رہ شفقت سی بندرابن مین جا کر
اونھین لا تو کشتی ہے سبب یہان پر

تو مارون اس اکھاڑے مین اونکو آج
کرون سب برج و بندرابن کو تاراج
کرے اتنا اگر تو کام میرا
تو مانون عمر بھر احسان تیرا

رضامندی اگر میری ہی منظور
تو یہ سودا تو میرے سر سے کر دور
کہا اکرور نے ای حاکم ارض
جو جان بخشی ہو تو مین کچہ کرون عرض

ہرن کشب ہرناچھ اور اون
جنھون کے آسمان تھا زیر توسن
حیات و موت و مہر و ماہ و انجم
سمجھون کے اونکے آگے ہوش تھے گم

اونہونکو جسنے مارا رن کے اندر
کیا تو چاہتا ہی اب اوسی سے
یہ سنکر شعلہ آتش ہوا کنس
تپ قہر و غضب سے جل اوٹھا کنس

جو تھے دو چار اوسکا یار و ہمدم
اونھون نے بھی نصیحت کی جو ہیہم
لگے یون اوسکو حرف دوستان تلخ
کہ جیسے فلفل ہندوستان تلخ

جو دیکھا اوسکا یہ اکرور نے طور
کمر باندھی اوسنے برج کی اکرور

## ادھیائی سی و ہفتم

جانا اکرور کا طرف بندرابن کے

سحر گہ کاروان اختر و ماہ
ہوا رخصت چڑھا تھا پر شتابی
وہ دیکھونگا قدم چلکر میں اسدم
وہ دیکھونگا قدم میں جسکی نعلین
قدم وہ آج میں دیکھونگا چلکر
بدل ہیں جسکی پابوسی کے مشتاق
غرض اس دھیان میں اکرور تنہا
بٹھایا فرش پر باعز و تکریم
ہوئے اکرور سے ہمدوش اکر
شہ گوکل نے ازبہر ضیافت
کنہیا نے پیام حال ماموں سنکر
قدم بوسی کروں ماموں کی حاصل
رہے قسمت رہے بخت و سعادت
زبون و زشت ہیں سب اوسکے اوصاف
باین جور و جفا و خونفشانی
نہیں ہی رحم جسمیں ایکدم کشش
برا ظالم ہی وہ میں نے سنا ہی
کرو آرام اسجا آج شب بھر

ہوا ایکرروان جب خیل و خرگاہ
چلا شاداں براہ کامیابی
کہ تا پاے جس قدم سے دونون عالم
بھر تھہ نی دلسے کھیں ہر عین
جو کالی ناگ کے سر رکھا ہی
وہ دیکھونگا قدم میں محبت و مشتاق
بوقت شام بندرابن میں پہنچا
جھکایا دور سے سر بہر تعظیم
جھکے تعظیم کو دونون برادر
مہیا کی شہا دنیا کی نعمت
کہا اکرور سے بار ای نور
کروں تازہ خوشی سے غنچہ دل
کہ خوردوں کو میسر ہوے دولت
رعیت کا نہیں کرتا ہی انصاف
کہو کرتا ہی کیونکر ملک رانی
وہ شہ خونریزی میں قصاب سے بیش
عدو کو جلکے سمجھا مار رہا ہی

ہوا بیدار مرد پاک اکرور
کہا دلمیں ہیع اب بخت بیدار
قدم دیکھونگا وہ بی مکر و نیرنگ
ملونگا جاکے سر میں اوس قدم سے
بیاس انتریکہ و مارکنڈیو
غبار پاک وہیں نازک قدم کا
شہ گوکل سے کی جاکر ملاقات
تماشای بیابان میں دیکھکر خوب
غرض جب ہو چکی سب سے ملاقات
قریب آیا غرض جب وقت آرام
بہت مدت سے ہی دلمیں تمنا
ہوئی تائید بخت نیک فرجام
ولے سنتا ہوں میں لوگو سنو اکرور
پریشان خلق ہی اوسکی ستم سے
بہلا جس ملک میں حاکم ہو جلاد
کیا خواہر کے بیٹوں کا عبث خون
کرم مجپر کیا لائے جو تشریف

حضور کنس آیا شاد و مسرور
کہ بر آئی مراد دیدہ زار
ہوا ہی جس سے جاری چشمہ گنگ
جو سپت بل پہ کہا ہی کرم سے
کوبیر و اندر و برہما و مہادیو
کرونگا طوطیاے چشم نم کا
بہت کی نند نے دیکھی مدارات
مکان میں ایک آئی دونون محبوب
ہوا شب باش وہ پیر نکو ذات
کہا تب کنس کا قاصد نے پیغام
کہ دیکھیں شہر متھرا کا تماشا
کہ بھیجا آپ نے ماموں نے پیغام
کہ راجہ کنس ہی از بسکہ مغرور
ستمدیدہ ہیں لاکھوں دونون عالم سے
تعجب ہی بسے وہ ملک آباد
ستمگر کون ہوگا اوس سے افزون
نہیں ہی لطف سے خالی یہ تکلیف
چلونگا ساتھ کل میں بابرادر

## ادھیای چہلم

چلنا سری کشن و بلدیو کا طرف متھرا کے اکرور کے ساتھ

سحر گہ جب بعزم سیر کہسار
کیا رتھ قاصد متھرا نے طیار
ادہر سے عرض کی ای شاہ والا
خبر یہ برج و گوکل میں ہوئی عام
قیامت تہا جو انکو ہجر موہن
کسی نے جوش ابر سے

ہوا خورشید رتھ پر جب سوار
لگائے چار گلگوں اوسمیں رہوار
بہت من سے ہی مشتاق شہر متھرا
کہ متھرا کی طرف جاتے ہیں گھنشام
کیا برپا بہون نے شور و شیون
کسی خون چشم تر سے

ہوے بیدار جب دونون برادر
قرینے سے کیا استادہ باہر
اجازت ہو تو اب ہمراہ بلدیو
پر ایہ سنکے بندرابن میں غوغا
جدائی کشن کی تہی ناگوارا
کسی نے پنجہ مژگان سے ہر چشم

بہ رنگ ماہتاب و مہر انور
گئے پیش پدر دونون برادر
میں دیکھ آؤں سیر پر نور بسندیو
کیا سب گوپیوں نے آکے نرغا
ہوئی دل عشق سے سب کے پارا پارا
گیا صد پارہ رخت مردم چشم

